
بعون نقش نگین مکین و مکان فضل خلاق زمین و زمان
کلیات امیر اللہ تسلیم
معروف بنام تاریخی
نظم ارجمند
۱۲۸۶ھ
مطبع منشی نولکشور میں طبع مشتہر جہان ہوا



بسم اللہ الرحمن الرحیم

سرِ تسلیمِ خامۂ نکتہ پرداز ایسے نکتہ نواز کی جناب مین سجدہ ریز ہی کہ جسنے اپنی قدرتِ کاملہ سے زبانِ بیزبان کو اندازِ تکلّم سکھایا عنوانِ فصاحت نامۂ آفرینش ایسے بلاغت طراز کے مضامین نعت و منقبت سے لبریز ہی کہ جسنے گوہرِ آوازۂ انا افصح العرب والعجم کو آویزۂ گوشِ عالم و عالمیان بنایا صلے اللہ علیہ و آلہ الطیبین و اصحابہ الطاہرین المطہرین **امّا بعد** عالمِ عالمِ نادانی کاملِ بے کمال ہرزہ بیانی نامہ سیاہ سفید بد انجام نیاز آگین و خاکپای معنی نگارانِ جدید و قدیم **امیر اللہ تسلیم** اربابِ سخن صاحبانِ فن کی خدمت مین التماس آگین گستاخانہ عرض پرداز ہی کہ عالمِ شباب مین کہ شعبۂ جنون مشہور ہی ہر شخص کو شوریدہ سر آشفتہ مزاج پُرشور رہی ولولۂ ازخود رفتگی نے پاؤن نکالے کیفِ نوجوانی نے آنکھون مین پردے ڈالے چشمِ بینا و گوشِ شنوا دیکھنے سننے کو باقی رہے غفلت و بیخودی سے اگر کبھی آپ مین رہے اتفاقی ہے صحبتِ رندانہ سے جی بہلنے لگا یارانِ اہلِ مذاق سے دم نکلنے لگا اکثر افسانہای عشق انگیز حکایتہای درد آمیز کہتا سنتا بارہا لطفِ سحر طرازی اعجاز پردازی پر وہ تاثر ہوتا آخر شعر و سخن کی طرف طبیعت مائل ہوئی موزونیِ کلام سے فرحت حاصل ہوئی مدّت سے اشعار تک کچھ کہا کیا آپ ہی اپنی ہرزہ خیالی بیہودہ مقالی کو دیکھکر چپ رہا کیا بسبب عدم لیاقتی کے

اوستادون کی خدمت سے قاصر ہتا اِس خرابِ پریشان کو کسی مجموعۂ کمال کے روبرو زبان سے نکلتا اتفاقاً
ایکدن مہرِ سپہرِ سخندانی ماہِ برجِ روشن بیانی دُرِ دریاے معنی طرازی آبروبخشِ گوہرِ نکتہ پردازی جناب
میر احمد اصغر علی خان نسیم شاگردِ خاقانیِ جہانِ بلاغت انوریِ عالمِ فصاحت حضرت
حکیم محمد مومن خان اسکنہم اللہ فی فرادیس الجنان کی خدمت میں شرفِ امتیازِ ملازمت سے
ممتاز ہوا حصولِ دولتِ قدمبوس سے سرفراز ہوا بعد تذکرۂ اذکار ادہر ادہر کے ارشاد فرمایا کہ تو بھی کچھ
موزون کیا کر عرض کیا بہت بہتر اوسی دن سے جنابِ ممدوح عنایت فرمانے لگے اصلاح سے درستیِ ناہمواریِ
طبیعت فرمانے لگے یہان تک کہ مدتِ ممتد میں قریب دو سو ابیات کے فراہم ہوگیا بعد ترتیبِ غزلہاے ردیف کے
بھلا چنگا ایک ذخیرہ باہم ہوگیا مگر افسوس زمانۂ غدر میں کہ اہلِ جہادِ باطلہ کا زور تھا ہر طرف دین دین والونکا
شور تھا گلی کوچے میں سواے دہی دین مار دین ہوائی دین کے انسان کم نظر آتا تھا ہر فرد بشر ان بیدینون
کے شر سے گہبراتا تھا وقتِ دخل و خارجِ فوجِ انگریز و ہندوستانی کے وہ سرمایۂ حیات مجھ سے
چھوٹ گیا ہمراہ اثاث البیت کے لٹ گیا چندے دل کو نہایت قلق رہا اندوہ سے جگر شق رہا شعر و
سخن کے نام سے نفرت ہوتی ایسے چرچے سے وحشت ہوتی آخر بقول شخصے شعر طبیعت کی
ہوگا قلق چند روز رہے ٹھہرتے ٹھہرتے ٹھہر جائیگی * بعد چندے پھر وہی سودا ہوا اور پھر وہی
ہرزہ خیالی میں مبتلا ہوا بموجبِ ارشادِ اوستاد شعر پھر وہی بے اختیاری ہو گئی * پھر
وہی حالت ہماری ہوگئی * بالفعل بسبب قدردانی جوہر شناسی امیر کبیر دانشور صاحبِ تدبیر باعثِ
اعتبار فخرِ روزگار بر جبین شمیمِ عطار زر رقم جناب منشی نول کشور صاحب کے ان خزف پارہ چند
کو پھر یکجا کیا بموجب برعکس نہند نام زنگی کافور نام تاریخی اسکا نظم ارجمند ١٢٨٨ھ قرار دیا
ہنروران باریک بین سخنوران نکتہ چین سے امید ہی کہ اس ہیچمایہ کے عیب و نقصان کو دیکھکر چین بجبین
نہ لائیں اصلاح باصواب سے کہ طریقہ پاک نظران معنی شناس کا ہی کمتر نوازی کو کام فرمائیں تمت



# قصائد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## قصیدۂ اول در نعتِ احمدِ مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

فقر مین تقدیر دیتی ہی لباسِ اغنیا — جسمِ عریان پر اُتو ہوتا ہی نقشِ بوریا

خاک مین مل کر بھی ہی مجکو خیالِ خسروی — جانتا ہون مور کی سائی کو مین ظلِّ ہما

مُنہ نہ دیکھا میری حسرت نے کبھی امید کا — آج تک ہی صورتِ ارمانِ مفلس نارسا

کچھ تو کم ہو جوشِ محرومی خدارا ای فلک — پھر چندی انقلابِ لطفِ بختِ نارسا

فیضِ دریا ہی ہمیشہ دوستِ بے مایگان — کشتیِ درویش کو دستِ کرم ہی ناخدا

گھر مین بیٹھا عالمِ ایجاد کی کرتا ہون سیر — دل مری پہلو مین ہی آئینۂ قدرت نما

میری و سکی رابطہ ہی صورتِ مصراعِ بیت — ایک ہین معنی مین دونون او ظاہر مین جُدا

گو اسیرِ گل ہون لیکن نکہتِ گل کی طرح — مجکو سوی اصل ہی ہردم کشانِ جذبِ ہوا

میرا ہر نالہ دلیلِ منزلِ مقصود ہے — رہنمای کاروانِ دین ہے صورت بانگِ درا
سرسری ای شیخ میری نقشِ ہستی کو نجان — قطرۂ ناچیز ہون لیکن ہون دریا آشنا
عشقِ کامل چاہیی فیضِ جمالِ پاک سے — رفتہ رفتہ نور ہو جاتا ہے پتلا خاک کا
امتحان گر چاہتا ہی دیکھہ سینی کو مری — ہو رہا ہی مشرقِ خورشیدِ مہرِ مصطفی
جسکا ادنی مرتبہ یہ ہی کہ مثلِ روح و تن — ہر گھڑی آغوش مین تہا ملتا ہر قربِ خدا
طی کیی نہ پردۂ گردون شبِ معراج مین — جیسے عینک سی گذر جائی نگاہِ تیز پا
ایک ذاتِ پاک تہی کونین مین ال عزیز — فرشیون کی نور ایمان عرشیون کے پیشوا
معنیِ بیتِ دو عالم یون سمجھنا چاہیی — تہی خبر ذاتِ مقدس صفرِ کن تہا مبتدا
عینِ کثرت مین ہی پابندِ وحدت مثلِ شمع — نور بخشِ بزم تہی اور بزم سی مطلب نہ تہا
اک توجہ مین دو عالم کی حقیقت کہل گئی — قلب تہا لوحِ طلسمِ گنجِ اسرارِ خدا
زندگی بخشِ دلِ مردہ تہا ہر حرفِ سخن — آبِ حیوان تہا وہی لب جو آبِ بقا
سینۂ حاسد سی پوچہا چاہیی اوجِ کمال — سو جگہہ سی چاک ہی جس طرح مفلس کی ردا
واہ ری عظمت کیے خاکِ پا کو راہِ فخر سی — کہینچتا تہا ہر ملک آنکہون مین جای توتیا
اہلِ بینش تہی مگر بینش تہی آدم لوٹ سی — مثلِ دامانِ نگاہِ چشمِ اعمی پارسا
بسکہ فانی ذاتِ حق مین تہی کراما کاتبین — دم بخود ہین صورتِ تصویر کیا تہا کیا ہوا
بی نیازی کی دولت حرفِ ملت ہر ہمین — ہو گیا ننگِ شنیدن جیسی بیدار ماجرا
کیا کہون کس ادب سے دل اٹہا پاکو ہی صنم — جسکے سایے تک پہونچ سکتی نہ تہی حسن ہوا
دیکہکر زہد و عبادت اسکی تسبیح و دعا — عالمِ علوی سی آتی تہی صدای مرحبا
ذرہ ذرہ آئینہ تہا آفتابِ حشر کا — صبحِ عیدِ ہشت جنت اوسکی کوچی کی فضا

ایک ذات پاک تھی مع صوفت چار اوصاف سے
خضر پی عیسیٰ نفس موسیٰ سخن یوسف لقا

واہ ری لطفِ تکلم وقتِ ارشاد بیان
حرف ہو کر لب سی آتا نکتۂ علمِ خدا

تیغ کی جسدم کی تھی سر فروشی اختیار
سُنکے نامِ زندگی خضر ہستی تھی قضا

کھینچتے تیغ دو دم جسدم میانِ کارزار
روح کافر یاس سے کہتی رضینا بالقضا

سامنی جو آگیا اُسے ہوا سوی عدم
بنگئی شمشیر عریان جادۂ دشتِ فنا

ٹھہری تسلیم کیجیہ ترک ادب کا پاس کر
خاک تو لکھی گا اوصافِ جنابِ مصطفیٰ

چاہیی ہر دم حضور دل سی یہ کہتا رہی
ای شہِ والا حسب صلِّ علیٰ صلِّ علیٰ

## قصیدۂ دوم در مدحِ حضرت ابو المنصور ناصر الدین سکندر جاہ قیصرِ زمان سلطانِ عالم محمد واجد علی شاہ خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ

بہگئی ہین دیدۂ بیخواب سی صدہا گوہر
دیکھتی دیکھتی ہٹ ہٹ گئی کیا کیا گوہر

واسطی اپنی کی دونون ہین نہایت بی فیض
کیا دری آبلۂ پای جنون کیا گوہر

بی ثباتی کو مری دیکھ کے آنسو کی طرح
خود بخود ٹوٹ گیا ہاتھ جو آیا گوہر

اشک سی بہر گئین قسمت نکری دامن
دیکھتا ہون مین سدا خواب مین دریا گوہر

اشکِ آلودۂ خون ہی نہی فریبِ تقدیر
دیتی ہین لعلِ یمن کا بھی دہوکا گوہر

پارۂ دل تہ دامن ہی یہان یا آنسو
لعل ایسا ہی مری بخت مین ایسا گوہر

اشک بڑی ہوئی حیرتِ اندوہ سی کم
ابرِ تصویر بھی برساتا ہی کیا کیا گوہر

تہا وہ غم دوست کہ صنّاعِ ازل کی آگی
اشک ہوتا ہین بگڑ کر جو بناتا گوہر

چین غربت مین سوا زخم جگر کے معلوم
خوب پیدا کیا جب بحر سی نکلا گوہر

آبرو لاکھہ ہو تمکین جو نہین کچھہ بھی نہین
قیمتی ہو نہین سکتا کبھی ہلکا گوہر

وہ سیہ بخت ہی عین دریا مین اگر سایہ پڑی
بیگمان قلبِ صدف مین ہی سویدا گوہر

دل نہین صاف تو کیونکر ہو قبولِ عالم
سچ ہی کیا خاک نظر پر چڑہی جھوٹا گوہر

دیتی ہین اہلِ صفا اہلِ صفا کو قوت
ضعفِ دل کی لیی لکہتی ہین اطبا گوہر

کسطرح جوشش مین جاتا ہی کہین ہر ہی تسلیم
تا کجا تارِ پریشان مین پرونا گوہر

چھوڑ اندازِ غزل وقتِ قصیدہ آیا
نہ لٹا بیخودیِ شوق مین عمدا گوہر

عذرِ شوریدہ سری ہی جو تجہی سُجہی ہی
مطلعِ صاف کہ ہر نقطہ ہو جسکا گوہر

## مطلع ثانی

غور سی دیکھہ ذرا ہمدمِ والا گوہر
آبرو مین دُرِ مضمون ہین سوایا گوہر

لاکھہ بیقدریِ دوران ہی مگر اسپر بھی
مجھسی گر پوچھی تو ہمسر نہین اسکا گوہر

یہ دل و جان ہی دل و جانِ صفا طینت کا
آبلہ ہی جگرِ چاکِ صدف کا گوہر

دیکھتا ہون اسی نورِ دلِ لوحِ محفوظ
مارا پھرتا ہی جہان مین تہِ دریا گوہر

اِس ہی ہی حشر تلک زینتِ نامِ ممدوح
چند دم ہی سببِ رونقِ دنیا گوہر

گر تامل ہی تو چل منصفِ دوران کی حضور
نہ رہی شک سخن اچہا ہی کہ اچھا گوہر

شاہِ جم مرتبہ **واجد علی** آفاق ستان
بحرِ لطف و کرم و جود کی یکتا گوہر

روز و شب کو ہوا گر عزمِ تصدق آوے
لعلِ خورشید بنی عقدِ ثریا گوہر

شہرتِ دستِ کرم قابلِ نظارہ ہے
دیکھنی آتی ہین دریا سی تماشا گوہر

انقلاب اوسکی طبیعت کو اگر آئی پسند
بحر مین لعل ہو اور کان مین پیدا گوہر

یون ہین چندی جو رہا جو صلۂ صرف و کرم
عالمِ بحر مین ہو جای گا عنقا گوہر

ہم لحظہ ہی نہون دست سخا کو کاسے | ہمہ تن گر بنین کونین کے دریا گوہر
بحر نیسان ہی کوئی اوسکی سخاوت پوچھے | نظر آتی ہین جہان مین تہ و بالا گوہر
درفشانی کا یہ عالم ہی کہ ہر کوچے مین | صورت ذرہ نظر آتی ہین صد ہا گوہر
گر یہی ہمت و بخشش ہے تو بازاری سے | بدلی خر مہرہ کی محتاج نہ دے گا گوہر
بے نیازانہ اگر جانب دریا دیکھے | کم ہو اک قطرۂ شبنم سی زیادا گوہر
پہر تو عارض روشن جو دکہائی اعجاز | دم نظارہ ہو اک دیدۂ بینا گوہر
وا نشد عدل سی گر عقدہ کشائی وہ کری | روش غنچۂ نسرین ہو شگفتا گوہر
رنگ تیغ رعب سی ایسا ہو دم رزم سفید | کہ بنے قطرۂ خون تن اعدا گوہر
قطرہای عرق چہرہ سی نادم جو ہوئے | چھپ رہے جا کی تہ دامن دریا گوہر
ابر بخششی جو بر باد ازل کو دیکھے | صاف بنجای ہر اک ذرۂ صحرا گوہر
مشتری ہمت والا ہوئی جب سے اوسکی | لعل ہی دی کی عدن مین نہین ملتا گوہر
آب یہ قطرۂ نیسان ہین نمانون گا مین | ہو گا اوسکے رخ صافی کا پسینا گوہر
ہیچ وہ سے سخن صاف لب رنگین سے | ہوتی ہین لعل یمن سے یہان پیدا گوہر
دیدۂ کور کو گر خاک کف پا سی ملے | پہر کہی مر کبہی شب کور ہین اعمی گوہر
اسقدر ہے سر مظلوم پہ دست رحمت | رکہتی ہین گرد یتیمی کی تمنا گوہر
نقش پا ہی سبب زینت عالم ایسا | جیسے ہو تاج سر شاہ کو زیبا گوہر
دیکھ لی گر نگہ گرم سے ہنگام غضب | پگھلی ایسا کہ ہو سیماب کا ٹکڑا گوہر
دیکھ انصاف کہ صدمہ جو دیا گردون نے | سر کھلے بحر سے فریاد کو آیا گوہر
اور اک مطلع روشن پڑہون ایسا جسمین | رگ جان حرف ہون مضمون مصفا گوہر

## مطلع ثالث

تجھے کیا صدقے کرون ای شہِ والا گوہر
اب نہ رکھتا ہی یمن لعل نہ دریا گوہر

لاجرم بحرِ معانی مین لگا کر غوطے
فکرِ غوّاص نے پیدا کیے صد ہا گوہر

سامنے جسکی ہی اک قطرۂ خون لعلِ یمن
پانی پانی ہی ندامت سے دوبارا گوہر

جلتے ہین سببِ نوعِ نظر اہلِ نظر
کہتی ہین اہلِ صفا رشکِ مصفا گوہر

فیضِ مدحت سے تری موجۂ نیسان ہی بان
ہر سخن کا مری دم بھرتی ہین دریا گوہر

پاس ہے خاطرِ نازک کا وگرنہ مین حزین
کم سی کم آج سی تا حشر لٹاتا گوہر

دامنِ چرخ و گریبانِ زمین پر ہوتا
جس طرف آنکھ اوٹھاتا نظر آتا گوہر

لب تک آتی ہی یہ جو دعاے مقبول
عرشِ اعلی پہ لٹاتی ہی تمنا گوہر

ای خدا بحرِ معانی رہی جبتک جاری
جب تلک فکرِ سخنور کری پیدا گوہر

جب تلک قطرۂ نیسان کی صدف ہو مشتاق
جبتک بطنِ صدف مین ہی قطرا گوہر

شعلۂ کوکبِ ہمت کا جہان مین ہر دم
شعرا کی دہنِ پاک مین بھرنا گوہر

فرقِ اقدس سے رہی تاجِ شہی کو نسبت
تاج ہو جلوہ دہ آب مصفّا گوہر

## قصیدۂ سوم انشیا

کسطرح نہ دل تڑپی رگِ جان کی برابر
ہر دم ہی دمِ خنجرِ بران کی برابر

ناکامیِ قسمت سی ہی مجھکو تہِ گردون
ہر روز تمنا شبِ ہجران کی برابر

تدبیرِ سحر شام کو ہوتی ہی دگرگون
کیا کیا ہین کرم گردشِ دوران کی برابر

نادم مری تدبیر ہی تقدیر سی ایسے
جسطرح پشیمان ہو شیان کی برابر

روتا ہون یہ قسمت کو کہ رہتا ہی ہمیشہ
گرداب یم گریہ گریبان کی برابر

آرام میسر نہیں دم بھر مجھے گردون
چکر سے ہے مجھی گردشِ دوران کی برابر

اللہ ری سر گشتہ نصیبی کہ شب و روز
برباد ہون مین گردِ بیابان کی برابر

کیا کیا نہیں خون گشتہ تمنائین جگر مین
سینہ ہی مرا گنجِ شہیدان کی برابر

آنسو بھی خفا ہین جو خفا بخت ہے مجھسے
رک جاتی ہین آ کر سرِ مژگان کی برابر

دشوار ہی جنبش صفتِ نقشِ کفِ پا
گہر ضعف سے ہی گوشۂ زندان کی برابر

جگہ منہ کو چھپائی ہوئی جاتی ہی عدم کو
امید مری عمرِ گریزان سے کے برابر

عالم پہ مری داغ ہو گلزار مین جا کر
ٹہرین جو کبھی مین گلِ خندان کے برابر

ہر شاخ نصیبون سے ہمسری تیر کی بجای
ہر غنچۂ گل ہو مجھی پیکان کی برابر

ہلتی نہیں ہمدم بہر دلِ مایوس ہی میری
حسرت ہے مجھے داغِ عزیزان کی برابر

دودِ جگری ہی نظر آتا ہی جہان تار
ہی صبحِ وطن شامِ غریبان کی برابر

پروانہ نہیں سوزِ جگر کے نہ عدو کو
جلتا ہون چراغِ شبِ حرمان کی برابر

ناقدریِ دوران سے نہیں بات کی قابل
ہر چند کہ ہون ناظمِ سحبان کی برابر

لیکن مجھے با اینہمہ ہر وقت ہی تسکین
ہر مشکلِ دشوار ہی آسان کی برابر

کہتا ہون کوئی غم نہیں حامی ہی اگر شاہ
جم مرتبہ شوکت مین سلیمان کی برابر

واجد علی آفاق مین کامل صفتِ ماہ
بیمثلِ جہان مہرِ درخشان کی برابر

تا حشر مرا حوصلہ مجھسے رہے بیزار
دارا کو جو سمجھون کبھی دربان کی برابر

قوت دہِ عاجز ہو اگر اوسکی حمایت
روباہ بہی ہو شیرِ نیستان کی برابر

دانش مین فلسفت مین فلاطون ہو کہ بقراط
دونون ہین یہان طفلِ دبستان کی برابر

کس طرح بیان ہو کفِ ہمت کا فسانہ
عالم مین گہر ریز ہی نیسان کی برابر

1199

افلاس کا لیتا نہیں دنیا مین کوئی نام    مفلس ہے غنی قیصر و خاقان کی برابر

احسان و کرم مین [illegible] و فیض سی اوسکی    ہر مور کو دعویٰ ہی سلیمان کی برابر

حالِ غربا پہ یہ [illegible]سم ہی کہ جیسی    بیکس پہ ہو کوئی رحمتِ یزدان کی برابر

دلشاد رعایا ہی یہانتک کہ شب و روز    رہتی ہین دعائین لبِ خندان کی برابر

کیا خوفِ سیاست ہی کہ بجلی بھی تڑپ کر    چمکی نہ کبھی خرمنِ دہقان کی برابر

عالم مین بہادر کبھی ایسا نہین آیا    دیکھی ہین ورق دفترِ دوران کی برابر

قوت مین شجاعت مین فنِ تیغ زنی مین    رستم سی فزون سام و نریمان کی برابر

کھینچے صفِ اعدا مین جو ہنگام وغا تیغ    دریا ہو روان خون کا طوفان کی برابر

حاسد کو اگر چاہی گرفتارِ جراحت    تن پر سر مو ہو سر پیکان کی برابر

کیا رتبہ و شوکت ہی کہ با این ہمہ عظمت    فغفور نہ بیٹھے کبھی دربان کی برابر

کیا خاک لکھون قصرِ معلی کی مین تعریف    رفعت مین ہر اک ذرہ ہی کیوان کی برابر

جبریل ازل سی جو اوڑی روز ابد تک    پونہچی نہ کبھی قبۂ ایوان کی برابر

ہر نقش برنگِ گلِ تر تازہ و رنگین    ہر صحنِ مکان گلشنِ رضوان کی برابر

کیونکر نہ مجھی فخر ہو تقدیر پہ اپنے    ثابت ہی کہ مین آج ہون حسان کی برابر

گر وہ تھی شب و روز دل و جان و جگر سی    وصافِ شہِ قبلۂ و ایمان کی برابر

پیدا ہی وہ رتبہ ہی کہ پڑہتا ہون قصیدہ    سلطانِ اولی الامر جہانبان کی برابر

کیا حسنِ خدا داد ہی دیکھی تو عجب سے    کلمہ پڑہے گبر مسلمان کی برابر

جب دیکھی پیشانی و رخسار ہین روشن    ذرات مہ و مہرِ درخشان کی برابر

انسان و پری کیون نکرین حلقہ بگوشے    فرمان ہی توقیعِ سلیمان کی برابر

خطبی مین پڑہا جای اگر نام نہ اوسکا
اسلام ہی ہو کیش کشیشان کی برابر

تسلیم کہان تک ہو مین مدح سرا سے
مانا کہ روان طبع ہی عمان کی برابر

ہنگام دعا ہاتہ سی دینا نہین اچہا
کہہ جا کی در حضرت یزدان کی برابر

جب تک مہ و خورشید الہی ہین سیارہ
ہی نقش قدم عالم امکان کی برابر

جب تک جگر شمع فروزان ہی الہی
داغ دل پروانہ سوزان کے برابر

احباب شہنشاہ کی خاطر ہو جہان مین
ہر شام رخ صبح درخشان کی برابر

حاسد کو دکہائی فلک دشمن آرام
ہر صبح سیہ شام غریبان کی برابر

دن بہر رہی پروانی کی مانند پریشان
راتون کو جلی شمع شبستان کی برابر

## قصیدہ چہارم ایضا

کوئی میکش مجہی پہلو مین بٹہاتا کیونکر
نہ بنا شیشۂ بادہ نہ بنا مین ساغر

صفت جام تہی بزم گہ عالم مین
یہی سبب ہی مری قسمت مین لکہی ہی ٹہوکر

نام ساقی ہون کہ ہون پیر مغان کی تہمت
اہل میخانہ مجہی کہتی ہین باہر باہر

دور ہی ساغر لبریز جو دیکہا مینی
پی لیا دیدہ پر آب مین آنسو بہر کر

اس طرح بہول گیا ساقی دوران مجکو
جیسی اقرار وفا کوئی یار دلبر

بیکسی دیکہہ کی روتی ہی مری صورت کو
آرزو کہتی ہی کیا مرتی ہو اس جینی پر

جل کی دیتی ہی یہ طعنی مری حسرت مجکو
کیا کہون تجکو پڑین بخت پہ تیری پتہر

کیا کرون کشمکش درد جگر کا اظہار
اپنی ہستی کو مین دوبہر مجہی ہستی دوبہر

جہینکی سنتا ہون جو سنواتی ہی میری تقدیر
لب خاموش پہ رہتی ہی نہین ہان و نہ ہر

فکر پیہم سی دل و جان ہین گرفتار بلا
شام آفت کی گذرتی ہی مصیبت کی سحر

شکر و شکوہ نہ کسی سے نہ کسی سے تکرار / مجھسے چارہ نہ الم کو نہ مجھے غم سے مفر
تنگ آتا ہون تو آتا ہے مرے دل کو خیال / اے خداوند زمین مالکِ چرخِ اخضر
داد خواہِ ستمِ دہر ہون اب کس سے کہون / جوشِ غم داغِ ستم کاہشِ دل دردِ جگر
دیتی ہے سُنکے تسلّی یہ صدائے غیب سے / ہان نہو خستہ و دلریش و پریشان مضطر
عرض کر جلد یہ افسانۂ حسرت اپنا / آستانِ درِ سلطانِ جہان پر جا کر
شاہ واجد علی ایجادِ جہان کا باعث / صاحبِ طبل و علم مالکِ تخت و افسر
جسکی کوچے مین ہے اک ذرّہ تہِ چرخِ برین / روز و شب جلوہ فشان ہے صفتِ شمس و قمر
مل گیا خاک مین یون نامِ ستم عالم مین / جس طرح طالعِ برباد کا میرے اختر
پرتوِ عارضِ پر نور سے روشن ہے جہان / مثلِ خورشیدِ جہان تاب ہے جلوہ گہر
عقل مین شوکت و اقبال مین ہے پیرِ گردون / نہ ارسطو ہے مقابل نہ سکندر ہمسر
غیر فوج سرح بھی ہین تابعِ فرمان اوسکی / آگ بیحکم نہ دے لاکھ برس تک پتھر
پرورش قطرۂ نیسان کی اگر وہ نکرے / موتیا بند ہے چشمِ صدف مین گوہر
گر سُنے شہرتِ بخشش تو پے عرضِ سوال / گو رہے حاتمِ طائی نکل آئے باہر
زر فشانی کی اگر وصف لکھون کاغذ پہ / تار مقیش کی بنجائین خطوطِ سطر
در پہ اوسکی صفتِ مفلسِ بے برگ و نوا / روز پھرتا ہے فلک اوڑھ کے نیلی چادر
اس توقع پہ کہ خالی نہ پھرین ہاتھ نہین / کاسۂ مہر کبھی ہے کبھی ہے جامِ قمر
غرقِ گوہر مین کرے حوصلہ سائل کو / جس طرح آب مین ہے غرق سراپا گوہر
بہرِ تکلیف ابر موجِ تبسم ہر دم / دہنِ ترحم عدو مین ہے زبان خنجر
خشک ایسا نگہ قہر کا نظارہ کرے / کہ سرِ تیرِ نظر تک بھی نہو خون مین تر

آنکھ رستم کی جھپک جاے اگر خواب میں ہے / دیکھ لے روز وغا قہر وغضب کے تیور
اوسکی محفل میں دم کیف زمان زینت / جام بردار ہی جم آینہ دار اسکندر
حکم خدام کو دے عود جلانے کا اگر / مجمرۂ چرخ بنے اخگر سوزان اختر
اس قدر اہل غرض کی ہے نگاہوں کا ہجوم / پردۂ چشم کا ذرات ہی پردہ در پر
رفعت قصر معلی کی نہ پوچھو تعریف / دیکھکر بارہ دری چرخ برین ہی ششدر
یہ کوئی گھر ہی کہ ہے عرش زمین پیدا / یا کہ ہر درجہ ہی بیت الشرف ہفت اختر
جھوٹھ ہی سن لے اگر اوسکی فضا کا عالم / ہشت جنت ہو شب و روز تصدق آکر
لب و دندان کا اگر عکس دکھائی اعجاز / لعل گوہر ہو بنے لعل بدخشان گوہر
اس قدر لطف سے بخشا ہے اگر آرام / کہ نہیں ہے دل سیماب بھی اب تو مضطر
وہ اگر طول شب عیش کو چاہے تا حشر / پنجۂ مہر سے ٹکڑے نہو دامان سحر
آج تک مدح سے اوسکی نہوا حرف بھی کم / شعرا نے لکھے ہر چند ہزارون دفتر
کثرت خیل و حشم کا جو سنے افسانہ / چوم لے آکے قدم دبدبے سے محشر
باتوں باتوں میں شگوفہ سی تقریر / ہوتی ہیں زندہ ہزارون دل مردہ آکر
ہیں جو بجھا ہوں لب سوختہ کو اوسکی / کیا کہوں خوف سے ہی حباب ہیں گے کافر
گر لطافت اگر سردی الفت دکھلائی / مثل یاقوت کرے دور حرارت اخگر
وہ نہ دیتا رہی گر اپنی طرح جبر ترتیب / دفتر کن فیکون منتظب آکے بہت
مجھسے کہتی ہی مری فکر دم نظم سخن / اور صورت یہ دکھا طبع رسا کی جوہر
پڑھ کوئی مطلع با آب کہ سن کر اوسکی ابھی / غرق حاسد عرق شرم میں ہو تا بکمر

مطلع ثانی

کوئی وعدہ ہو جہان مین پی تخت و افسر
کھاتی ہی گرزِ شہنشاہ کی سوگند ظفر

گر پڑی فرقِ عدو پر تو وہ صدمہ دکھلای
کہ بنی نقشِ سُمِ گاوِ زمین کا مغفر

جانِ بدخواہ کو اک دم مین وہ کھاتی ہی عدم
تیغ ہی یا ملک الموت کی موجِ شہپر

گر دمِ سیر ہو منظور سواری کا عروج
ماہچہ ماہ بنی کوکبہ مہرِ انور

کیا کہون مین اثرِ گرم مزاجیِ سمند
تر ہو قطرۂ عرق کا صفتِ آبِ گہر

صرصرِ تیز قدم پاسکے کیونکر اوسکو
ہوش رفتار ہین شوخی مین کہ برقِ نظر

تازیانی کا اگر نام بھی سن لی وہ کبھی
ہو یہ جولان کہ نکل جای گمان سی باہر

سرکشی کیا کری اوس سے کوئی پامالِ غرور
زر سوا ذرّی ہی انجم سی زیادہ لشکر

آستان تک جسے رسائی ہو کبھی خواب مین بھی
شکر کی سجدی کری کعبی مین جاکر قیصر

کیا بیان ہو خدم و خیل و حشم کا اوسکے
اس قدر رتبہ ہی کہ فغفور ہی اونی چاکر

مختصر کر سخنِ طول دعا پر تسلیم
مدحِ سلطان ہی بہت حدِّ بیان ہی کمتر

کیا ترا حوصلہ کیا تیری حقیقت نادان
ہمہ دانی سی بیان ہیچ ہی اسنے بہتر

صدقِ دل سی یہ دعا کر کہ الٰہی جب تک
جلوہ افروزِ جہان ہین فلک و شمس و قمر

شاہ کی حاسد و بدخواہ و عدو کو ہو نصیب
گردشِ بختِ سیہ سوزشِ دل داغِ جگر

## قصیدۂ پنجم ایضاً

طبعِ رنگین نی کہلائی پہر نئی و چار گل
پہر چراغِ ہوشِ حاسد ہو گیا یکبار گل

بلکہ چپ ہی مگر کہتا ہی دل مین واقعی
گلشنِ جنت مین بھی ایسی نہین بہار گل

ہمسفنی سی غیر ہمرتبہ مرا ہو کیا مجال
وہ گلِ ہر رنگ و بو ہی مین جن نکہت بار گل

بلبلِ موزون نغمان ہون شعر ہی میرا چمن
نخل ہین مصرعِ رنگین معنی بنجار گل

عطر بیزی گرمیِ انفاسِ قدسی کی سُنی — زرد ہو غیرت سے مثلِ نرگسِ بیمار گل

راز دارِ شور و خاموشی ہون کچھ کہدون اگر — گل سے ہو بلبل خفا بلبل سے ہو بیزار گل

دیکھ رنگینیِ ریاضِ فکر کی بے قصد سے — دامنِ ہر لب سے گرتی ہین دمِ گفتار گل

ہون وہ کاملِ جذبِ الفت مین اگر چاہون کبھی — چھوڑ کر بلبل کو ہو میری گلی کا ہار گل

صلح کل مذہب مرا ہے سب سے مل جلتا ہون مین — لائین گی میری لحد پر کافر و دیندار گل

لیکن اس گلشن مین جسطرح قدر دان سے ہون خراب — جس طرح ہو موسمِ دی مین ذلیل و خوار گل

وہ گریبان چاک ہون جاؤن اگر سوی چمن — دیکھکر مجکو بنے اک دیدۂ خونبار گل

ہون وہ سودائی جو اپنی چاکِ سینہ سے مثال — کوڑیون کی مول بکتی ہین سرِ بازار گل

ہون مصیبت آشنا کیا دیکھون سیرِ بوستان — میری نظرون مین کھٹکتی ہین بشکلِ خار گل

داغِ سودا داغِ حسرت داغِ دل داغِ جگر — لیچلی ہم چار باغِ عنصری سے چار گل

ہوش مین تسلیم آتا جب شکوہ دہر کا — سنکے ہر بلبل پریشان ہے جگر افگار گل

آرزو ہے اور کوئی مطلعِ رنگین سنا — بے تکلف جس سے ہو ہر نقطۂ اشعار گل

## مطلع ثانی

غفلت افزا ایسکا ہے بہرِ دلِ میخوار گل — پھول کی بدلی لی آیا ساقیِ سرشار گل

اوج پر ہے اعتبارِ جوشش فصلِ بہار — کیا عجب بنجائے گر خارِ سرِ دیوار گل

جسطرف دیکھو نظر آتی ہے بلبل چند مین — کر رہی ہے چھپکے سے کرتۂ منقار گل

لہہ رہے ہین باز دل ہمجنس باہم شوق مین — مونسِ پروانہ بلبل شمع کا غمخوار گل

غش ہین ہے سبزۂ لبِ صیاد و گلچین بے خبر — ہنس رہے ہین دیکھکر مثلِ لبِ ہشیار گل

لوگ پوچھے گل سے معشوقون کے اعجازِ بہار — ہوگئی نقش و نگارِ خانۂ خمار گل

آ رہی ہین نکہتین ہر سمت سو سو ناز سی
ہو رہی ہین یادگارِ طبلۂ عطار گل

شور مین لا کر دلِ بلبل کو چُپ ہین ناز سی
بن گئی لطفِ مزاجِ شاہدِ عیّار گل

نور بخشِ دیدۂ معذور ہی دیدِ چمن
کیا تعجب گر بنی چشمِ اُولی الابصار گل

شکرِ قسمت کیا کرون مجکو دکھایا وہ چمن
ہر گھڑی ہی وقفِ دامن جسمین بی تکرار گل

مدحتِ واجد علی شہ جسکی قدرِ جاہ پر
چرخ ہی آبی ردائی کہکشان ہی دار گل

اس چمن آرا مین نقشہ ہی سراپا باغ کا
زلف سنبل چشم نرگس سرو قد رخسار گل

گر نگاہِ کم سی دیکھی اوسکی قصرِ جاہ کو
مردمک بنجای بہر دیدۂ اغیار گل

ہو جو پیدا شوقِ طرہ ہوشِ بلبل کیطرح
اوڑکی پونہچی باغ سی تا گوشۂ دستار گل

روی روشن کا پڑا پرتو جو وقتِ سیرِ باغ
بنگئی مانندِ خاور مطلعِ انوار گل

جوشِ غفلت مین ہی کیا کیا مدحِ رنگین کا خیال
خواب مین بہی کہلا رہی ہین طالعِ بیدار گل

سر کی بل آتی چمن سی آپکی پابوس کو
رکہتی گر مانندِ نکہت طاقتِ رفتار گل

گر زمانِ قہر ہو دلمین ہوای سیرِ باغ
خونِ دشمن سی کہلائی شاخِ نخلِ دار گل

تم پہ صدقہ کرنی کو پست و بلند دہر سی
آسمان رکہتا ہی انجم دامنِ کہسار گل

شہرت افزا جیسی ہی رنگین مزاجی آپکی
ہو گئی ہی اسطرح عالم مین بیمقدار گل

صدقی ہمت کی پنہوڑی بی نیازی مین ہرن
مین تو کیا ہر فصل مین اوگتی ہین امندا گل

بن کی گلدستہ جگہہ پائی ہی جیسی بزم مین
رکہتی ہین باغِ جنان سی شوقِ رخ عار گل

طولِ مدحت تا کجا تسلیم روک اپنی زبان
ہو مبادا تا رکی سی قدردان کو بار گل

وقتِ رحمت ہی چمن پیرا گُل کی سامنی
بہیج باغِ مدعا کی جلد دو دو چار گل

ای خدا جبتک کہائی سردیِ دل گرمیان
شعلہ ہی جبتک حضورِ مرغِ آتشخوار گل

| | |
|---|---|
| ای صبا جبتک ہے یا غرض ہر بین مشہور ہے | بہرِ زخمِ داغِ بلبل مرہمِ زنگارِ گل |
| رزمگاہِ دو جہان مین ناوکِ ممدوح کا | خونِ اعدا سی ہی ہر دم لبِ سوفارِ گل |

## قصیدۂ ہشتم ایضاً

| | |
|---|---|
| نغمہ سنجی کی نہ قابل نی سزاوارِ فغان | بلبلِ تصویر ہون کہتا نہین گویا زبان |
| لاکہہ چہپی مجہ سخن خاطر منہ سی کچہ کہتا نہین | بند رکہتا ہون تنگِ غنچہ پیکان دہان |
| ہر طرح پوشیدگی حاصل ہی مجکو غیب سی | سینی مین مانندِ دل ہون دل مین ہون مثلِ گمان |
| ہون نہان بی زبانی رمزدان آگاہ ہے | میری خاموشی ہی میری اصلی طرحِ بیان |
| غیر لاہی گا کہان سی لطفِ مضمونِ بلند | قابلِ پرواز کب ہی شہپرِ زاغِ کمان |
| چاہتا ہی خلل بیجا سی کسی کی دل مین جگہ | بدگمان مجکو بہی سمجہا ہی مزاجِ قدردان |
| بسکہ ہون فیضِ نسیمِ دہلوی سی کامیاب | گنگ ہی آگی مری سحبانِ وائل کی زبان |
| آفتابِ صبحِ عشرت ہون ولیکن وای بخت | ہوتی ہی شامِ مصیبت کے سیاہی سی عیان |
| بوی گل ہون گل کو بہی صحبت مری ہی ناگوار | ہون سبکروحی سی اپنی طبعِ نازک پر گران |
| مین جو اخواہ اسیری اپنی آزادی سی ہون | تنگ ہی وحشت پہ میری وسعتِ کون و مکان |
| جز پریشانی شریکِ ماتمِ ہستی نہین | ہون بگرد و چراغِ آہِ بزمِ بیکسان |
| خاک کی ہلی غبارِ دل ہی عنصر مین شریک | جی بہر آئی گر مین دیکہون سوی کشتِ زعفران |
| گہر کیا خانہ خرابی سے دلِ برباد مین | آج کل ہی اپنا سینہ غیرتِ ہندوستان |
| عین پستی مین خیالِ سربلندی ہی مجہی | ہون ترقی آشنا مثلِ غبارِ کاروان |
| شوکتِ تختِ سلیمان ننگِ ہمت ہی مجہی | گرچہ ہون منتکشِ پابوسِ مورِ ناتوان |
| حرفِ مہمل ہون کہ مٹ کی پہر نہ ہرگز بن سکون | کلکِ قدرت گر لکہی سو بار بہرِ امتحان |

گرد اٹھی ہو پیدا بعد میرے جا بجا
مین اسیرِ قافلہ تہا وہ ہی گردِ کاروان

رفتہ رفتہ اب بدولت بیزاری کی ہر مین
بن گیا ہون اعتبارِ وعدۂ وصلِ بتان

اتنی ہی بیجا نہین ہی یہ جو آئی خیال
کون ہون آوارہ کیون پہرتا ہون رہتا ہون کہان

تا کرون پیدا نہ شکلِ قدردان پرکار وار
مجکو چکر ہی نہین دیتا ہی بخلِ آسمان

سخت مشکل ہو گیا دم بہر بہی جینا دہر مین
خضر نی کیونکر بسر کی آہ عمرِ جاودان

عرض مین کس سی کرون یہ ماجرای بیکسی
دوست دشمن خویش بیگانہ ستمگر مہربان

دیکہنا کیا کیا فریبِ آرزو سہی ہون خراب
ہای بی انصاف کرنا غمگسارِ قدردان

مجکو سودای سرِ گیسوی بختِ ارجمند
اور وہ زنجیرِ پای غفلتِ خوابِ گران

ہوشیار ای خامۂ بیہودہ پیما ہوشیار
تا کجا وقفِ زبان آئینِ رسمِ شاعران

گل کہلایا چاہتی ہی آمدِ فصلِ بہار
رنگ لایا چاہتی ہی اور آہنگِ فغان

پہر دکہاتا ہی ترقی جوشِ مستانہ مرے
کرتی ہی پہر نازِ معشوقانہ طبعِ نوجوان

پہر نگاہین ڈہونڈہتی ہین مجمعِ احباب کو
پہرتی ہی پہر مری آنکہون مین بزمِ دوستان

بی تعلق ہون تعلق کی تمنا ہی مجھے
لپٹی جاتی ہی ہر اک تصویرِ دیوارِ مکان

صورتِ آدم جو دیکہون جاکے پہلو اس گہڑی
مثلِ حیوان سیکڑون پیدا ہون خیلِ مہوشان

مطلعِ مضمون نیا یاد آیا ہے سے مجھے
جس سے پیدا ہی ترشحِ التماسِ قدسیان

مطلعِ ثانی

اوج دکہلاتا ہی حسنِ بیسبب [illegible]
بوسہ [illegible] لیتا ہی گویا آسمان

دیکہ کر جوبن بہارِ سبزۂ نوخیز کا
گر گیا نظرون سی حسنِ سبزۂ روی بتان

چوستا ہی ہر دہانِ غنچۂ گل باغ مین
نرم ہو کر بن گیا ہر خار بلبل کی زبان

جوشِ مستی مین جوانانِ چمن کے سامنی
چلتی ہی بادِ صبا کرتی ہوئی اٹکھیلیان

دیکھکر مستون کو دختِ رز کنارِ جام سے
ٹپکی پڑتی ہی بہ رنگِ اشکِ چشمِ گلفشان

عرضِ رضوان کا بہی نخوت سی نہین دیتا جواب
بنگیا معشوقِ بی پروا مزاجِ باغبان

خستۂ آوارہ و رسوا و ذلیل و بی وطن
پہرتی ہی پہیری طرح بادِ خزان بیخانمان

منبرِ ہر شاخ پر پڑہتی ہی بیٹھی عندلیب
خطبہای مدحتِ امجد علی شاہِ جہان

جسکے ادنی ریزشِ زر کی بدولت دہر مین
مختصر ہی طولِ امانِ زمین و آسمان

پڑگئی تھی اک نگاہِ مہر جو روزِ ازل
آج تک ہی کاسۂ خورشیدِ انور زرفشان

عادل و مسکین نواز و جرم بخش و ظلم کاہ
صاحبِ جود و سخا و دستگیرِ بیکسان

نکہت افشانیِ دامانِ شمیمِ خلق سے
ہو رہا ہی حلقۂ آغوشِ عالم عطردان

گر سنی تقریرِ روح افزا تو فرطِ شوق سے
بلبلِ تصویر پہر گفتگو کہولے زبان

ہر گدا ہی دہر مین فیضِ جبین سائی سی شاہ
بنگیا ہی داغِ سجدہ کوکبِ بختِ جوان

پشتِ دشمن سی اگر پڑجای سایہ تیغ کا
بطنِ مادر سی عدو زادہ ہو پیدا خستہ جان

جس گہڑی دیکہی نگاہِ قہر سی سوی عدو
عافیت پیدا کری تاثیرِ مرگِ ناگہان

تیغ اوسکی گر میانِ عرصۂ رستم چلی
آئی کوسون پہر استقبال شورِ الامان

دیکھکر اوجِ مراتب سینۂ گردون ہے چاک
وای نادانی کہ ہم سمجھی ہین اوسکو کہکشان

ہون یہ حیران اوسکی اسپِ خوش عنان کو کیا کہون
نبضِ بسمل یا نظر یا جلوۂ برقِ طپان

یا قرارِ بیقراری یا مزاجِ گرمِ یار
یا پری یا رنگِ جستہ یا تصور یا گمان

گر خلافِ ای عالی بند و بستِ دہر ہو
دورِ دوران کی طرح برہم ہو ترکیبِ جہان

رفعتِ قصرِ معلی کی لکھون تعریف کیا
تارکِ عرشِ برین ہی زیرِ چترِ سایبان

خاک ہو بوسہ لبیہ آستانِ پاک کا
پستیِ گاوِ زمین ہی اوجِ فرقِ فرقدان

کھینچتے ہین آنکھ مین جن و بشر غلمان و حور
ہو گیا ہی سرمۂ بینش غبارِ آستان

عالمِ علوی سی اوسکی دلفریبی پوچھیی
گرد پھرتی ہین تصدق کی لیے آسمان

اس قدر طعنی دیی غیرت نی وقتِ ہمسری
چھپ رہا آخر نگاہِ خلق سی باغِ جنان

اوسکی کوچی کی ہوا ہو آئین رشکِ انفاسِ مسیح
اوسکی چوکھٹ سجدہ آموزِ جبینِ انس و جان

کیا مصفا ہین در و دیوار جسکے سامنے
دیکھ لیتا ہی بشر سب دل کی اسرارِ نہان

چرخ پر حکمِ قضا سی بہرِ تزئین و صفا
صورتِ جاروب بنجاتی ہی شب کہکشان

قصرِ والا مین فروغ افزا ہی اُن ذاتِ تمیز
شمعِ روشن جسطرح محفل مین یا قالب مین جان

رہ ہر دین نبی ہی اسطرح بی کیف و کم
جیسے خطِ استوا پر آفتابِ آسمان

شوکتِ اسلام دکھلائی اگر وہ شاہِ دین
پانی پانی ہو کی بہ جائی دلِ سنگِ بتان

ذات اوسکی دشمنِ بتخانہ مانندِ خلیل
مسجدون کی واسطی داودِ ثانی بیگمان

آفتِ امید کافر لطفِ جانِ حق پرست
برقِ کشتِ شرک ابرِ نوبہارِ مومنان

حکمرانِ ملکِ جان سر دفترِ دیوانِ دل
شوکتِ دینِ محمد قوتِ اسلامیان

آسمانِ بخت و دولت آفتابِ عز و جاہ
مشرقِ صبحِ سعادت مطلعِ نام و نشان

بہترین نقشِ حکومت و اورِ دارا حشم
دادگر نوشیروان شمشیر زن چنگیز خان

باعثِ تسکینِ دل آرامِ جانِ مبتلا
لمعۂ نورِ خدا روحِ تنِ روحانیان

تا کجا تسلیم جوشِ مدح خوانی ہان خموش
ہو رہی گا پھر کبھی طبعِ رسا کا امتحان

ہاتھ اوٹھا پھر دعا جلدی کہ بامِ عرش پر
کب سی ہین آمادہ آمین لبِ روحانیان

ای خدا جبتک عروسِ نظم ہی خاطر فریب
خوشنمائی ای خدا جبتک ہی رسمِ شاعران

ای خدا جبتک ہی ستان حال ہی اہلِ سخن | اہلِ معنی ای خدا جبتک ہی رہوای جہان
شش جہت مین غیب سے ممدوح کو حاصل رہی | شوکت و اقبال و جاہ و دولت و نام و نشان

## قصیدۂ ہفتم در مدح عالی مناقب والا مناصب نواب محمد بابا خان دام اقبالہ رئیس سورت

مژدۂ مرگِ عدو ہی انقلابِ روزگار | آرزو بنکر نکلتا ہی مری دل سی غبار
رات دن پست و بلندِ دہر ہی پیشِ نظر | شوخیان دکھلا رہا ہی ابلقِ لیل و نہار
جوشِ خاطر ہو رہا ہی داستانِ لطف و ہمت | عرضِ مطلب طول ہو جاتا ہی وقتِ اختصار
طرفہ سامانِ طرب ہے آتی آتی تا زبان | نغمہ بنجاتی ہی فریادِ دلِ بی اختیار
سینۂ صفحہ ہی صحنِ بزمِ عشرت آجکل | رقصِ شادی کر رہا ہی خامۂ مضمون نگار
کاروانِ اشکِ حسرت نی کیا ترکِ سفر | سینۂ عشاق کی مانند خالی ہی کنار
فرق لایا جوشِ شادی خاطرِ عشاق مین | جای نالہ قہقہہ ہوتا ہی منہ سی آشکار
پاک ہی آغازِ مطلب تہمتِ انجام سی | ہر تمنا مین ہی طولِ رحمتِ پروردگار
روح بھی مجروح جاتی ہی علو کی تا افلاک | آج کل معراج ہوا کرتی ہی کارِ دو افتقار
جوشِ مستی مین لحاظِ توبہ و وعظ کہان | ساقیا برخیز و ہمت کن شتابی ہی بہار
چھیڑتی ہی خاطرِ مشتاق کو موجِ نسیم | گدگداتی ہی طبیعت کے ہوای لالہ زار
مطلعِ رنگین چمن پیرای باغِ فکر ہے | دامنِ اندیشہ ہی ہمرنگِ دامانِ بہار

### مطلعِ ثانی

زندگی کیا مردی بھی ہین منت کشِ فیضِ بہار | ہو رہا ہی سبز نخلِ شعلۂ شمعِ مزار
بسکہ ہی جوشِ رطوبت آتی آتی تا زمین | سبزہ پیدا ہی اگر بوئی کوئی تخمِ شرار

کیا تعجب ہے اگر ریش سفید خضر بہی سبز ہو جائی برنگ سبزۂ رخسار یار
آپ سی باہر ہی کیا کیا ہر گل تر باغ مین کرتی ہی دل مین جگہہ گلبانگ فریاد ہزار
شوخ چشمی کس سہباک کی مین کیا کہون جہانکتی ہی پردۂ برگ شجر سے بار بار
ہر حباب آبجو مشتاق حسن دوست ہی صورت آغوش بنجاتی ہی موج جویبار
دو گہڑی بہی ایک عالم پر نظر آتا نہین ہو گیا رخصت مزاج باغبان کا اعتبار
عقدۂ زلف صنم کی کہلتین ہین باغ مین بنگیا ہی داغ لالہ نافۂ مشک تتار
رفعتین وہ کہلا رہی ہین خاکساران چمن سرمۂ چشم فلک ہی صحن گلشن کا غبار
واہ کیا فیض بہار ہی ہی کہ بربادی مین بہی آج کل سوست پہ ہی سبکو گمان سبزوار
گوش بلبل کو سناتا ہی لب گل ہر طرف مدحت نواب باباخان والا اقتدار
جسکی احسان و سخا و جود عالمگیر سے ہر گدا و بینوا ہی مثل قارون مالدار
حسن وہ پایا کہ شب بہر اشتیاق دید مین پیر گردون ہی کواکب سی سراپا چشم زار
دیکہہ لین خواب مین جلوہ جمال پاک کا حضرت یعقوب کو ہو ناز یوسف ناگوار
جلوۂ خورشید وہ تاب ماہ سی روشن ہوا داغ رکہتا ہی جگر پر شاہد لیل و نہار
دیکہکر صرف سخاوت کہتی ہی حاتم کی روح ہمت والا کی صدقی جود و احسان کی نثار
ہو اگر سو مرتبہ صبح ازل شام ابد اور ہو پیدا ترقی صفر مین ہر دم ہزار
صفحۂ کونین پر لکہین کرام الکاتبین ہو نہ تو بہی اک عطای نیم لحظہ کا شمار
آب گوہر نی دم بخشش جو دکہلایا کمال کشتی درویش طوفانی ہوئی انجام کار
ہر سحر بالای قصر آسمان میری طرح اک نگاہ مہر کا خورشید ہی امیدوار
گر سنی افسانۂ جرأت تو فرط خوف سے نبض بسمل کیطرح ترپی رگ اسفندیار

ضربتِ تیغِ دوپیکر سے وہ پیدا فرق ہو — صور سے سنکر نہ روح و تن ہوں باہم ہمکنار
خندۂ زخمِ دلِ دشمن سے ہوتا ہے عیان — رکھتی ہے سامانِ شادی مرگ تیغِ آبدار
ہفت خوان ہی قصۂ بازیچہ گاہِ کودکان — رستمِ جنگ آزما ہے ایک طفلِ نیسوار
کیا لکھوں تعریف میں اسپِ صبا رفتار کی — توسنِ اندیشہ ہے وامانده مانندِ غبار
وہ سبک خیزی ہے چشمِ مور پر رکھدے جو پاؤں — خوابِ راحت میں نہ ہو اسکی فرق آئی زینہار
نعل و سُم کی دیکھکر جلوے یقین آیا مجھے — ہیں ہلال و بدر جوشِ آرزو میں ہمکنار
گرد گردائی کرے گر خیالِ تیز رفتاری اوسے — گامِ اول میں ابد پائے ازل کا اعتبار
یہ جہانِ تنگ وسعت قابلِ جولان کہان — عزمِ جنبش سے کرے طے عرصۂ روزِ شمار
وصف و بخشش خدا نے ایک ذاتِ پاک میں — بزم میں جمشیدِ وقت و رزم میں سامِ شہسوار
گر خلافت ہے عالی غیرِ ہو مصروفِ عیش — کیفِ عشرت میں ہو پیدا غفلتِ خوابِ کنار
چرخ کی گردش نے آخر کچھ نہ پیدا کیا — آگئی مرکز پہ ہوا اقبال و دولت کا قرار
مالکِ موروثی خدا نے کردیا زیبِ نگین — اوٹھ گیا بے اختیاری کا جہاں سے اختیار
لکھ دی تسلیم یہ مصرع پئے تاریخِ سال — موجِ آبِ رفتہ پھر آئی میانِ جویبار

۱۲۸۸ھ

کہہ چکی کہنا تھا جو کچھ ہمکو جوشِ فکر میں — لی رہا ہے چٹکیاں دل میں خیالِ اختصار
یوں صریرِ کلک سے پیدا ہے رسمِ آگہی — اے حریصِ مدعا وقتِ دعا ہے ہوشیار
اے خدا عالم میں ہے جب تک پست و بلند — اے خدا جب تک زمین و آسمان میں ہے قرار
زالِ دنیا اے خدا جب تک تلون مست ہے — اے خدا جب تک عروسِ دہر ہے بے اعتبار
آرزو ہے پہلوئے ممدوح میں ہر دم ہیں — مطرب و چنگ و رباب و ساقی و مینا و یار

تمت